Vol III
No 9



*Tuesday*
*22nd December 1953*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

# DEBATES

## Official Report

## PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS



GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD DN
1954

THE HYDERABAD LIGISLATIVE ASSEMBLY

*Tuesday* 22nd *December* 1953

The House met at Half Past Two of the Clock

[MR SPEAKER IN THE CHAIR]

Questions and Answers

(See Part I)

## Statement by Shri B Ramakrishna Rao re Forest Satyagraha

جناب مسٹر (سری بی رام کشن راؤ) منسٹر اسپیکر میں نے وعدہ کیا تھا کہ
مرہٹواڑہ میں جو لینڈ ستیہ گرہ ( Land Satyagraha ) ہوا تھا اس سلسلہ میں
ایک اسٹیٹمنٹ ہاوس کے سامنے رکھونگا اس وعدہ کو پورا کرنے کے لیے میں کچھ
امور عرض کردینا چاہتا ہوں جو اس مسئلہ سے متعلق ہیں حال میں جو تحریک
عادل آباد بیڑ اورنگ آباد اور پربھنی میں چلائی گئی اوسکا پس منظر یا بیک گراونڈ
( Back ground ) یہ ہے کہ کچھ پرموک اور خارج کھاتہ اراضیات کو ہریجنوں
اور دوسرے لوگوں کو ٹاکا پلانٹیشن اسکیم ( T A C A Plantation Scheme )
کے تحت دیا گیا تھا ان لوگوں کو اس شرائط پر کاشت کرنے کے لیے وہ زمینات دی
گئی تھیں ایک شرط یہ تھی کہ وہ کاشت کریں لیکن ساتھ ہی ساتھ اوس زمین پر
جھاڑ بھی لگائیں مدت مقررہ کے اندر ایسے اسپیس ( Spaces ) سے
جھاڑ لگائیں اور اون درختوں کے بیچ میں پیداوار اگاکر اوس سے استفادہ کریں جہاں
افار اسٹیشن ( Afforestation ) یعنی سرکاری طور پر درختوں کے
اگانے میں زیادہ خرچہ ہوتا ہے اسلیے یہ طریقہ اختیار کیا گیا کہ کاشتکاروں کو رغبت
دلائے کہ وہ جھاڑ لگائیں اس واسطے جہاں جنگل اگائے جاسکتے تھے ایسے اماکن پر
پرموک اور خارج کھاتہ اراضیات پانچ سال کے لیے دیے گئے تھے جو اراضیات اسطرح
کاشت کے لیے سنہ ۹۵۳ ع میں دیے گئے تھے انکے متعلق سررشتہ سے رپورٹیں وصول
ہوئی ہیں کہ ٹاکا پلانٹیشن اسکیم کے تحت ہریجنوں اور دوسرے لوگوں کو جن شرائط
کے تحت زمینات دیے گئے تھے ان لوگوں نے اون زمینات پر کاشت کرکے فائدہ تو حاصل
کیا لیکن شرائط کی تکمیل نہیں کی یعنی جھاڑ نہیں لگائے شرط عطائے زمین کو پورا
نہیں کیا ۔ اس وجہ سے اگسٹ سنہ ۹۵۳ ع میں گورنمنٹ نے حکم دیا کہ مدت معینہ
کے اندر شرائط کی عمل نہ کی گئی ہو وہاں بیدخل کردیا جائے اس حکم کی تعمیل
میں بیدخلی کے نوٹسس دیے گئے ان احکام کی تعمیل میں بعض مقامات پر کچھ ایسے

اور ۳ آدمیوں کو خود پولیس نے چھوڑ دیا ۔ اورنگ آباد میں ۲۹۲ گرفتار ہوئے تھے
ان میں سے ۳۷ دسوں پر مقدمات چلائے گئے ان میں سے ۲۶ کو سزائے قیدھوئی
اور ۲ کو جرمانہ ہوا ( ) کو ہدایت دیکر چھوڑ دیا گیا اور (۹) زیر دریافت ہیں ۔
ان میں سے ۲۵ آدمی ایسے تھے جنکے مقابلہ میں ۲۷ کیسس تھے اسکی وجہ یہ تھی
کہ وہی لوگ دو بارہ جاکر ستیہ گرہ میں شریک ہوئے تھے باقی تمام لوگوں کو جنکے
مقابلہ میں کیسس تھے یا جنہیں سزا ہوئی حکومت کے احکام کے ذریعہ انکو چھوڑ
دیا گیا ہے یہ واقعات ہیں جن کو میں نے ہاوس کے سامنے بیان کرنے کی کوشش کی
ہے ۔

شری کے وینکٹ رام راؤ ( جاکونڈور ) حوالات میں کسنے مر گئے ؟

شری بی رام کشن راؤ حوالات میں کسی کا انتقال نہیں ہوا غالباً ایک شخص
کا انتقال ہوا لیکن وہ بھی پولیس کی حوالات میں نہیں ہوا غالباً جیل میں بھیجنے کے
بعد ہوا ہے غالباً اسکو مرض تھا جس کا علاج بھی کیا گیا

شری بی ڈی دیشمکھ ( بھیکرن عام ) جب یہ موومنٹ ( Movement )
واپس لیا گیا ہے تو عام طور پر معافی دینے کے لیے کیا حکومت سوچ رہی ہے ؟

شری بی - رام کشن راؤ میں نے جیسا کہ عرض کیا قریب قریب ۱۵ گرفتاریاں
ہوئیں تھیں - اور ان میں سے گیارہ بارہ سو لوگ چھوٹ گئے ہیں - کچھ لوگوں کو
سزا ہوئی غالباً وہ سو سوا سو آدمی ہیں جو ۸ - ۵ دن کی سزا بھگت کر نکل چکے ہیں ۔
جن لوگوں کو زیادہ قید ہوئی وہ لوگ ۔ س ۔ ۔ ہیں اور جو اندر ٹرائل ہیں انکے
بارے میں حکومت غور کر رہی ہے

شری بی ڈی - دیشمکھ اس ہاوس کے ایک ایریل ممبر لنکر کو ایک سال کی
سزا ہوئی ہے - انکے بارے میں کیا حکومت سوچ رہی ہے ؟

شری بی رام کشن راؤ انکا سوال بھی زیر غور ہے - انکو ۱۵ یا ۱۸ مہینے کی
سزا ہوئی ہے اسلئے یہ سوال اٹھتا ہے کہ حکومت انکو معاف کرنے کی نسبت غور کرے -

شری ادھو راؤ پٹیل - جنگلات صاف کرنے کے لیے جو خرچہ عائد ہوگا وہ کون
برداشت کریگا ؟

شری بی رام کشن راؤ - جنگلات صاف کرنے کا مسئلہ وہاں پیدا نہیں ہوتا -
وہاں پرموک رسی وغیرہ ہو وہ انکو دیجائیگی

شری کے - وینکٹ رام راؤ - مزید ۵ سال کے لیے

*Mr Deputy Speaker* We will take up Legislative business

## L A Bill No I of 1953 the Hyderabad Tenancy and Agricultural Lands (Amendment) Bill

*Clause 5*

*Mr Deputy Speaker* Shri K Venkatrama Rao

*hri K Venkatrama Rao* Sir I beg to move

In lines 5 and 6 between the words family and or sert the following proviso

Provided also that the joint cultivation by the landhol der as plough share in the land held by a tenant prior to that of joint cultivation shall not be deemed to be the personal cultivation of the landholder if that joint cultivation has taken place after commencement of the Hyderabad Tenancy and Agricultural Lands Act 1950 and the tenant shall be deemed to be the person lawfully culti vating the land continuously from the beginning of the tenancy

*Mr Deputy Speaker* Amendment moved

شری کے وینکٹ رام راؤ اس قسم کا ایک امنڈمنٹ میں نے پرسنل کلٹیویشن
کے سلسلہ میں بھی دیا تھا لیکن یہ دونوں امنڈمنٹس کا کانٹکسٹ مختلف ہے دفعہ
۵ کے تحت جو امنڈمنٹ دیا گیا ہے وہ بھی مختلف ہے پلوشیر کو تلگو میں ارکاپالو
کہتے ہیں ۔ اس سلسلہ میں میں نے جو امنڈمنٹ دیا تھا آنریبل لیڈر نے دی ہاؤس نے
اس کا کوئی جواب نہیں دیا ۔ میں سمجھ رہا تھا کہ وہ اسکو ان لینگے لیکن وہ بھی
ووٹنگ کے لیے رکھنے کے بعد ختم ہو گیا دفعہ ۵ کے سلسلہ میں ٹننٹ کا کیا ڈیفنیشن
ہے وہ اسکی تعریف کر رہا ہے ہولڈار کی تعریف کے سلسلہ میں دفعہ ۵ میں یہ الفاظ ہیں

A person lawfully cultivating any land belonging to another person shall be deemed to be a tenant if such land is not cultivated personally by the landholder and if that person is not a, b, c, d

اس سلسلہ میں بعد میں ایک فردر پراویژو بھی ایڈ کیا گیا ہے وہ ایسا ہے کہ
ابتدا میں جو قانون ہے اسکے ذریعہ سب لیز کو بھی ممنوع کیا گیا تھا اس باعث کی
رد میں جو بھی ہولدار آئے ہیں انکو پروٹکشن دینے کے لیے ایک فردر پراویژو غالباً
۳ جون سنہ ۵۰ ع کی ترمیم کے ذریعہ لایا گیا تھا جیسا یہ لوپ ہول تھا اور
جسکو بعد میں ختم کیا گیا تھا اسی طرح ایک اور خامی کی گنجائش ہے جسکو میرا
امنڈمنٹ ختم کرتا ہے وہ امنڈمنٹ اس طرح ہے کہ اگر ایک ٹننٹ کہیں بھی ابتدا

سے کاشت کرتا ہے اور جیسا کہ اس قانون کے ایک کلاز میں ہے کہ مالک اراضی قولدار کی اراضی میں شریک ہوکر اپنا بھی ایک ہل شامل کیا ہے و اسکی اراضی کی کاشت کی جو حیثیت ہے و باوجود دفعہ ۵ کے لحاظ سے مالک اراضی کی پرسنل کاشت میں آجائیگی یعنی جو شخص سالہا سال سے کاشت کرتا آرہا ہے اسکے پاس اپنا ایک ہل بھیجکر کاشت میں شامل ہو جاتا ہے جیساکہ مالکان اراضی نے مختلف شکلوں سے مختلف قولداروں کے ساتھ شرکت کی ہے اگر ... قولدار ہیں تو انکے پاس ایک ایک ہل بھیجدیا ہے تا ایسا بھی کیا ہے کہ ایک ہی ہل کو مختلف قولداروں کے پاس بھیجا گیا ہے اور کاشت میں مالک اراضی شریک ہوگیا ہے جسپر کہ کاشت کی گو مختلف صورتیں ہیں جسکی پہلو پر بھی ایک صورت ہے جیساکہ موجود طریقہ سے بات ان کراپ شیرس کے جو الفاظ اضافہ کیے گیے ہیں ان سے مقصد پورا نہیں ہوتا کیونکہ پوری اراضی کا جو معاوضہ ہو وہ بھی وصول کیا جاتا ہے اور پھلوں کے حساب سے الگ وصول کیا جاتا ہے یعنی دو طرح سے معاوضہ لیا جاتا ہے ایک تو پوری زمین کا اور دوسرے ... نام جو ہل شریک کیے جاتے ہیں انکا بھی معاوضہ لیا جاتا ہے اس میں ٹیننس اور لینڈلارڈس کا تعلق بھی قائم ہے اور قانون کے لحاظ سے جسپر کہ کاشت کی جو گنجائش بھی گو صراحتاً نہیں کیا گیا لیکن قانون کے دفعات کو دیکھکر یہ نتیجہ نکالا جاتا ہے کہ وہ قولدار کی تعریف میں داخل نہیں ہوتا اس امنڈمنٹ کا ان لوگوں پر اثر پڑتا ہے جو اس قانون کے عمل میں آنے سے قبل کے ہیں جون سنہ ۵۰ ع کے بعد قولداروں کے حقوق کو ضائع کرنے کی کوشش کیے ہیں میں نے اس امنڈمنٹ کے ذریعہ ریٹروسپکٹیو ایفکٹ ( Retrospective effect ) دینے کی کوشش بھی کی ہے تاکہ جو قولدار سالہا سال سے کاشت کررہے ہیں انکے حقوق معدوم نہوں میرا ایک چھوٹا سا امنڈمنٹ ہے جس سے اس بل کی خامی دور ہوتی ہے اسلیے میں ہاؤز سے یہ امید کرتا ہوں کہ میرے امنڈمنٹ کو قبول کرلیا جائیگا

**شری کشن رام ریڈی** (نلگنڈہ عام) کلاز ۵ میں جو امنڈمنٹ لایا گیا ہے وہ ایک مناسب امنڈمنٹ ہے اسکی سخت ضرورت ہے جب ۵۰ ع میں ٹیننسی ایکٹ نافذ ہوا تو اس وقت زمینداروں نے یہ کیا کہ اپنے دس پندرہ نوکروں میں اپنا ایک ایک ہل کاشتکاروں کے ساتھ رکھ دیا وہ زمینداری کا الگ حصہ لیتے تھے اور جو غلہ پیدا ہوتا تھا اسکو ہلوں کے حساب سے بعد میں تقسیم کرلیتے تھے یہ سنہ ۵۰ ع کے قانون میں تھا جسکے تحت کہ کاشت کا نام دیا گیا وہ ابھی بھی اس تصور سے ہے کہ ٹیننسی ایکٹ اسکو متاثر نہیں کرتا میں سمجھتا ہوں کہ ایک زمانہ سے جو لوگ کاشت کرتے رہے ہیں ان سے جابر فائدہ اٹھایا جارہا ہے اسلیے اس امنڈمنٹ کو منظور کرتے ہوئے اس طریقہ کو ختم کردینا چاہیے اسکو ریٹراسپکٹیو ایفکٹ بھی دیا گیا ہے جو بہت ہی مناسب ہے اس سے کاشتکاروں کا فائدہ ہوگا ۔ جو اراضی ان ہی کی رہی ہے جو اس حصہ کے مالک بن جاتے ہیں کاشتکار چونکہ جوتتا ہے اس قدر

مولدار حصہ پاتا ہے میں آنریبل منسٹر آف دی بل سے اپیل کرونگا کہ وہ اس ترمیم کو قبول کریں جس سے مولداروں کا بہت فائدہ ہوگا

* سری سری ہری (کنوٹ) مسٹر اسپیکر میں اس ترمیم کی مخالفت کرتا ہوں یہ وہ سوال ہے جو سلکٹ کمیٹیوں کے سلسلے میں بیس کیا جاچکا ہے اور جسکا کافی جواب بھی دیا جاچکا ہے اصل قانون کے دفعہ ۵ میں یہ بتلایا ہے کہ لگاندار کون شخص ہوسکتا ہے بل کے ذریعہ ایسے لوگوں کو اس میں سے خارج کیا جارہا ہے جنہیں کرپ کی شکل میں حصہ دیا جاتا ہو ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ واقعی طور پر کسی اراضی کا لگاندار کون متصور ہو سکتا ہے لگاندار وہی متصور ہوگا جو کسی دوسرے کی اراضی کاشت کے لیے ہر طریقے سے حاصل کرے اس سلسلے میں یہ بھی صاف طور پر بتلایا گیا ہے کہ کوئی شخص جو اس اراضی کا مالک ہو خاندار نہیں ہوسکتا یا اس خاندان کا ممبر لگاندار نہیں ہو سکتا اسی طریقہ سے مزدور بالعوض لگاندار نہیں ہوسکتا یہ ساری تفصیلات ہیں اس ترمیمی بل کے دفعہ (۵) کے بارے میں ایک اور حصہ دار کے بارے میں یہ کہا جا رہا ہے ایک وقت کا حصہ دار لینڈ لارڈ ہو اور دوسرے وقت کا حصہ دار مولدار ہو تو ایسی صورت میں خراب کا مسئلہ آسکتا ہے جو مفہوم اور مطلب ہے وہ بالکل واضح ہے میں آنریبل منسٹر فار دی امنڈمنٹ سے درخواست کرونگا کہ وہ اپنی ترمیم کو واپس لیں۔

سری بی رام کشن راؤ مسٹر اسپیکر جیسا کہ ابھی آنریبل ممبر سری سری ہری نے کہا میں سمجھتا ہوں کہ اس سلسلے میں غلط فہمی ہو رہی ہے جو امنڈمنٹ پیش کیا گیا ہے اس کا اصل مطلب پرسنل کلٹیویشن ( Personal cultivation ) کی تعریف میں فرق لانا ہے آنریبل ممبر جنہوں نے اسکو موو ( Move ) کیا ہے انہوں نے ہی پرسنل کلٹیویشن کی تعریف میں اکسپلینیشن ( Explanation ) ایڈ ( Add ) کرنے کے لیے امنڈمنٹ پیش کیا تھا جو ریجکٹ ( Reject ) ہوگیا اسکو دوسرے طریقہ سے سکشن (۶) میں جس میں ٹیننٹ کی تعریف کی گئی ہے کسی طرح لانے کی کوشش کی گئی ہے ۔ لیکن میں اسکی ضرورت ایسے نہیں سمجھتا کہ یہ وہاں جچتا نہیں جہاں سکشن (۵) میں صرف ٹیننٹ کی تعریف کرنے کی کوشش کی گئی ہے

مولدار کون ہیں ؟ تعریف یہ کی گئی ہے کہ

A person lawfully cultivating any land belonging to another person shall be deemed to be a tenant if such land is not cultivated personally by the landholder and if such person is not—

(a) a member of the landholder s family or

(b) a servant on wages payable in cash or kind but not in crop share or a hired labourer cultivating the land under the per-

sonal supervision of the landholder or any member of the land holder s family or

(*c*) a mortgagee in possession

یا تو کوئی زمین کا مالک ہوتا ہے یا ٹننٹ ہوتا ہے دو ہی صورتیں ہوسکتی ہیں
پرسنل کلٹیویشن ( Personal cultivation ) کی تعریف سکشن (۲) میں
کی گئی ہے جو اب قطعی ہوچکا ہمنے اسکو پاس کرلیا ہے پرسنل کلٹیویشن کی جو تعریف
کی گئی ہے اسکی رو سے میں ٹننٹ کون ہونا چاہیے یہ ہمیں طے کرنا ہے اس سے آگے
بڑھکر یا اسکے خلاف ہم کچھ نہیں کرسکتے ٹننٹ کی یہ تعریف کی گئی ہے کہ وہ
شخص جو دوسرے کی زمین پر کلٹیویٹ کرتا ہو وہی ٹننٹ ہے اگر مالک خود اسکو
کاشت نہ کر رہا ہو یا اسکی عملی ہولڈنگ نہ ہو یا سرونٹ ( Servant )
یا مارٹگیجی کی ( Mortgagee ) پوزیشن میں ہو تو یہ چار صورتیں ایسی
کی رکھی گئی ہیں جو دوسروں کی زمین پر کاشت کرتا ہے وہ ٹننٹ ہے یہ کامپریہنسیو
ڈفنیشن ( Comprehensive definition ) ہے جائنٹ کلٹیویشن
( Joint cultivation )کرنے والے بھی ٹننٹ میں داخل ہو جاتے ہیں
جائنٹ کلٹیویشن کی وجہ سے ٹننٹ کی تعریف میں فرق نہیں آتا ٹننٹ تو ٹننٹ ہی رہیگا
اور لینڈ لارڈ لینڈ لارڈ ہی رہیگا جائنٹ کلٹیویشن دو قسم کے ہیں ایک یہ کہ
مالک اراضی کی جانب سے اسکو منافع ملتا ہے اس کا شیر ( Share ) جانے
کے بعد جو باگی بالو ( [illegible] ) لیتا ہے ۔ ہر صورت میں مالک
اراضی جو ایسا یا کر اس میں لگاتا ہے وہ مالکانہ حق بھی لیتا ہے ۔ اسکے علاوہ وہ اپنی
حصہ داری کا حق بھی لیتا ہے جہاں کونسے حق کے سیف گارڈ ( Safeguard )
کے لیے یہ تجویز لائی جا رہی ہے ؟ ٹننٹ کے جو سیرئس ہیں انکے حقوق تو متاثر نہیں
ہوتے پرسنل کلٹیویشن کی تعریف آپ نے کی ہے اگر وہ سرونٹ ( Servant )
نہ ہو لینڈ ہولڈر ( Landholder ) کی تعریف میں نہ آتا ہو اگر
مارٹگیجی (Mortgagee ) کی پوزیشن میں ہو یا لینڈ ہولڈر کی عملی کا جو قانونا
قانون کے اور حالیہ قانون کے لحاظ سے جو حقوق اسکو ملنا چاہیے وہ اسکو ملینگے
میں نہیں سمجھتا کہ اس پراویزو ( Proviso ) سے کیا غرض حاصل کرنا مقصود ہے
آنریبل موور آف دی امنڈمنٹ ( Hon ble Mover of the Amendment ) نے
یہ کہا کہ ایک جانب سے یہ امنڈمنٹ دوسرے سلسلے میں ریجکٹ ( Reject )
ہوا ہے لیکن اس میں ریٹراسپکٹیو افکٹ ( Retrospective effect )دیکر
سنہ ۹۰ ع کے ایکٹ کے بعد اگر کسی لینڈ لارڈ نے باگی پالو( [illegible] )
یا اراکا بالو ( [illegible] ) رکھا ہو تو اسکے معاملہ میں جو دوسرے پلوشیر ہیں
انکا پروٹکشن چاہیے ہیں ۔ اگر اس نے سنہ ۹۰ ع کے بعد پلوشیر( Plough share )
حاصل کیا ہو تو کیا اسکو نکالدینگے ؟ کیا اسکو حصہ سے محروم کردینگے ؟ ایسا نہیں

شری کے وینکٹ راما راؤ  س ادر طمساں دلارہے ھیں یو میں سدمس کے بے برس ( Press ) نہیں کرتا

The amendm nt was by leave of the House withdrawn

*Mr Deputy Speaker* The question is

That Clause 5 stand part of the Bill

The motion was adopted

Clause 5 was added to the Bill

*Clause* 6

*Shri K Venkat Rama Rao* I beg to move

(*a*) In line 3 of sub section (1) (*a*) of section 7 of the Act proposed to be substituted by clause 6 of the Bill for the word three substitute the word two

(*b*) For the existing proviso substitute the following namely—

Provided that every such lease notwithstanding any agreement to the contrary shall be for a period of five years

(*c*) Add the following proviso namely—

Provided further that if at the end of five years, the land holder does not resume the land the tenant at will thereafter shall be deemed to be a protected tenant for the land on which he has been a tenant

*Mr Deputy Speaker* Amendment moved

*Shri G Raja Ram* (Armoor) I beg to move

In sub section (1) (*a*) of section 7 of the Act proposed to be substituted by the clause for the words land the area of which is equal to or less than three times the area of the family holding for the local area concerned substitute the following words and figure namely—

the maximum area of the land allowed under Sec 53C

*Deputy Speaker* Amendment moved

*Shri Ankush Rao Ghare* (Partoor)    I beg to move

In proviso to sub section (1) (*a*) of section 7 of the Act proposed to be substituted by the clause the word five years wherever occurring substitute the word ten

*Mr Deputy Speaker*    Amendment moved

*Shri Annaji Rao Gavane (Parbhani)*    I beg to move

(*a*) In the proviso to para (*a*) of sub section (1) of section 7 of the Act proposed to be substituted by the clause omit the portion beginning with the word and occurring after the word years in line 2 and ending with the word parties in line 7

(*b*) For para (*b*) of sub section (1) of 7 of the Act proposed to be substituted by the clause substitute the following namely—

(*b*) The landholder may by giving the tenant at least one year s notice in writing before the end of the period referred to in clause (*a*) terminate subject to the provisions of section 45 the tenancy if he requires the land for cultivating personally

Provided that if at the end of five years the landholder does terminate the tenancy the tenant therefore shall be deemed to be a protected tenant

*Mr Deputy Speaker*    Amendment moved

* شری کے وینکٹ راماراؤ    سدسٹ نمبر (۲) راجہ رام صاحب کی ہے اوکی
تقریر کے بعد میں تقریر کرونگا

شری جی راجہ رام    منسٹر مسکرینر کلاز (۶) میں جو الفاظ استعمال ہوئے ہیں
اس کی طرف پہلے میں ایوان کی توجہ مبذول کراونگا    جس میں پھر سے ایک بار چھ سال
اور زمینداروں کو یہ اختیار دیا جا رہا ہے کہ وہ آئندہ بھی قول پر اپنی زمین دے سکیں
ہیں ۔ مگر اسکی پابندی عائد کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے جسکو میں چاہتا ہوں کہ
دور کروں    وہ یہ کہ

7 (1) (*a*) Notwithstanding anything contained in section 6 a landholder holding land the area of which is equal to or less than three times the area of the family holding for the local area concerned may lease the land held by him

تو اس میں ان ہی لوگوں کو قول پر آئندہ دینے کا اختیار دیا جا رہا ہے جن کے پاس
زمین تین فیملی ہولڈنگ یا اوس سے کم ہوگی    مگر اس قانون میں دوسری جگہ ہم

دیکھتے ہیں۔ مثلاً سکشن (۵۳) (سی) میں جہاں گورنمنٹ نے یہ رکھا ہے کہ
کسی پٹہ دار کے پاس ساڑھے چار گونا عملی ہولڈنگ چھوڑی جاسکتی۔ مادھو راو
کمیٹی نے کن اصولوں پر سفارش کی ہے؟ ایک تو یہ کہ زمین کی حد و زمین صہ
کے لیے اور زراعت میں دلچسپی پیدا کرنے کے لیے اور زرعی معیشت کی سادی خرابی
کو دور کرنے کے لیے قول پر دینے کا طریقہ بند ہو جانا چاہیے۔ مادھو راو کمیٹی کی
رپورٹ کو دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ سنہ ۹۵ ع کے ایکٹ کے نفاذ کے دس سال کے
بعد کوئی زمین قول پر نہیں دی جاسکتی۔ ان کا یہ زور تھا۔ لیکن مجھے اس پر
تعجب ہوتا ہے کہ اس سادی خرابی کو دور کرنے اور ولد ری ہم کو کس کوشش کرنے
جس کی وجہ سے کاشتکاروں اور پٹہ داروں کے خلاف میں ہمیشہ خرابی پیدا ہونے کا امکان
رہتا ہے لیسنگس بڑھنے کا امکان رہتا ہے ان تمام امور کو بند کرنے کی بجائے گورنمنٹ
ایک ایسا قدم اختیار کر رہی ہے کیونکہ اس قانون کے نفاذ کے بعد پٹہ داروں اور پٹہ دار
کو قول پر سبات دینے کا ادھکار رہیگا۔ آج کے حالات میں میں اس چیز کا حامی اور
قائل بھی ہوں کہ آج ہمارے لاکھوں کسان جو زمین پر اپنی زندگی بسر کرتے ہیں ان کی
اپنی کوئی زمین نہیں ہے۔ اگر ہم اس وقت قطعیت کے ساتھ قولداری کے سسٹم کو
ممنوع کردیں تو اس کا امکان ہے کہ کئی کاشتکار خاندانوں پر اس کا برا اثر پڑے
لیزنگ ( Leasing ) کچھ عرصہ کے لیے جب تک کہ زمین کے متعلق سارے
ریلیشنس ( Relation ) سٹل ( Settle ) نہیں ہوئے الاو ( Allow )
کر سکتے ہیں۔ جہاں تک لیزنگ کو الاو کرنے کا تعلق ہے مجھے کوئی اعتراض نہیں
مگر اس کو الاو کرنے کے بعد تین اور تین سے کم عملی ہولڈنگ کی اجازت دیگئی ہے
اس کے تحت قولداروں کے جو حقوق قرار دیے گئے ہیں اوس سلسلہ میں میرا یہ کہنا
ہے کہ اس قانون کے تحت کوئی شخص جس کے پاس ساڑھے چار گونا عملی ہولڈنگ سے
زیادہ زمین ہو وہ اپنی زمین قول پر نہیں دے سکتا۔ جب ہم قولداری سسٹم جاری
رکھنا چاہتے ہیں اور جہاں چھوٹے لوگوں کو جو اپنے طور پر کاشت کرتے ہیں ان کو
تو اجازت دیجا رہی ہے تو بڑے لوگ جو ساڑھے چار گونا عملی ہولڈنگ زائد رکھنے
والے ہیں اور جن سے کسانوں کو قول پر زمین ملنے والی ہے اون کو کیوں اس امر سے منع
کیا جارہا ہے؟ ساتھ ہی ساتھ اس میں یہ گنجائش رہ جاسکتی کہ ساڑھے چار گونا عملی
ہولڈنگ رکھنے والا پٹہ دار اگر قول پر زمین دے تو اوس کا کیا حشر ہوگا؟ کیونکہ
یہاں تو ممانعت کردیگئی ہے۔ اگر کسی نے اس طرح قول پر زمین دے بھی دی تو اوس
کو کس قسم کا حق ہوگا۔ قبضہ کی نوعیت کیا ہوگی کیونکہ تین اور تین عملی
ہولڈنگ سے کم رکھنے والا پٹہ دار اگر اپنی زمین قول پر دے تو قولدار کے لیے کچھ
تحفظات اور گارنٹیز ( Guarantees ) اس قانون کے اندر ہیں۔ اگر ایسا
شخص جو اس سے زیادہ زمین رکھتا ہے اپنی زمین قول پر دے تو پھر اس کا کیا حشر
ہوگا؟ اس کے تحفظ کے لیے اس قانون میں کوئی چیز نہیں ہے۔ اگر اس نے غلطی سے

بی زمین قبول ر دے دی وکیا یہ تصور کیا جاسکتا کہ جونکہ و سطرح بی زمین قبول ر ہیں دے سکتا س لیے یہ زمین قبولدار کی ہو جانی جاھیے ور اوس کو اس کا او ر ( Owner ) رار دیا جانا جاھیے یا پھر یہ تصور ہوگا کہ جونکہ اس قسم کی ز ین کو قبول ر دینے ٥ حق نہ د رکو ہیں تھا س لیے قبولدار مدخل کہا جاے ں ان نقاص کو دور کرنے کے لیے ہی یہ ترمیم لایا ہوں گو گورنمنٹ نے سکشن (٥٣) سی میں ساڑھے چار گونا کی حدتک سلنگ مقرر کرنے کے لیے ترمیم کیا ہے میری خواہش یہ ہے کہ جب ہم کسی نہ د ر یا زمیندار کے لیے ایک سلنگ مقرر کر رہے ہیں کہ س سے زیاد زمین و نہیں رکھ سکتا اور پھر دوسری طرف ہم چھوٹے لوگوں کو ز ین قبول ر دینے کا اختیار دے رہے ہیں و ان کو بھی ویسا اختیار نہ دینے کی کوئی وجہ نہیں ہے کیونکہ وہاں بھی ہم ٹیننس کے رائٹس پروٹیکٹ ( Protect ) کرنے والے ہونگے اسکے علاو گر کوئی ایسا شخص اپنی زمین قبول ر دیدے و اس قانون کے تحت ولد ر کے حق ں کا فیصلہ ہوگا اس کی صراحت بھی اس ں نہیں ہے اسلیے میں چاہتا ہوں کہ اس خامی کو رفع کرنے کے لیے یہ الفاظ نکال دوں

land the area of which is equal to or less than three times the area of the family holding for the local area concerned

اور اس طرح سبسٹی ٹیوٹ کی جائے

the maximum area of the land allowed under Sec 53 C

**श्री अकुशराव व्यंकटराव घारे** —अपाध्यक्ष महोदय जो मूल विधेयक लाया गया अुसमें लिखा गया था कि —

The landholder may by giving the tenants at least one year's notice

लेकिन अब सिलेक्ट कमेटी ने अुसमें यह संशोधन किया कि दस के बजाय पांच साल की मर्यादा रहे मेरी जो तरमीम है अुसमें लिखा गया है कि जिस तरह के जो लैंड लीजस ( Land leases ) होंगे अुनकी मर्यादा दस साल की रखनी चाहिये अिसलिये कि १९५० का जो टनेन्सी अैक्ट था वह नाफिज होने के बाद जो लीजस हुअे अुनका समय भी दस साल का रखा गया है। जिस विषय पर विवाद हो रहा है अुसमें हमने किसी हद तक अेक कदम पीछे लिया है। अब जो भी लीजस होनेवाले हैं अुसमें प्रोटेक्टेड टनेन्ट को काश्तकार का राअिटस नहीं मिलने वाले हैं। टनन्ट का

लीज बन जाता है और असको अुस जमीन मे कभी भी पाच साल के बाद बदखल किया जा सकता है तो यह कोअी अच्छा साधन नही ह अैसा मै समझता हू। क्योकि मेरा अनुभव ह कि जो लोग जमीन लीज पर देते हैं वे आखिर लैंड लार्डस होते हैं। अिस तरमीम की वजह से तीन फैमिली होल्डिंग तक की जो जमीन है वह अबसटी लैंड लार्डिजीम (Absentee landlordism) में शामिल कर दी गयी है। अिसके अूपर की जो जमीन ह अुसके लिय अक तरह से अबसटी लैंडलार्डिजम नाफिज कर दिया गया है। वास्तव में अबसटी लैंडलार्डिजम को हमें कायम नही करना चाहिय। फिरभी मै अुस बहस में नही जाना चाहता कि अिससे क्या नुकसान होता है। लेकिन अितना जरूर कहूगा कि किसी काश्तकार के नहत ज्यादा देर तक जमीन रखी जाय तो वह अुसमें कुछ परमनट अिम्प्रूव्हमेंटस (Permanent Improvements) कर सकता ह। अुसके दिल में अुमगें रहती है कियहजमीन मेरे पास दस सालतक रहने वाली ह मालिक अिसे निकालने वाला नही है म अिस अिम्प्रूव्हमेंट करूगा अिंटेंसिव्ह कल्टिवेशन (Intensive cultivation) करूगा। अिस तरह स मालिकका भी फायदा होता है और काश्तकार का भी फायदा होता ह। जो पाच साल का समय रखा गया ह अुसमें जैसा कि म समझता हू कोअी काश्तकार परमनट यानी जिससे ज्यादा से ज्यादा आमदनी हो सकती है अैसी तरक्की नही कर सकता। दो तीन साल तक किसी आराजी को अच्छी तरह से काश्त करने पर अुसके अूपर बडिंग करत पर अच्छी आमदनी अुसको मिल सकती है। रेट के सेक्शन १० के तहत जो रखा गया है और जिस पर अभी चर्चा होनेवाली है वह भी अक्जार्बिटट ( Exhorbitant ) है। असको तो जाने दी जिय लेकिन परमनट या अच्छी तरह से कल्टीवेशन करन के लिय कम से कम दस साल की मुद्दत रखना सख्त जरूरी है और म समझता हू कि अिस मसले पर मूव्हर आफ दि बिल अच्छी तरह से गौर करग। अिससे काश्तकार को कोअी राअिटस पैदा नही हो रहे ह और जो लीज पर वेनवाले लोग ह वे अैसे ह जिनका काश्तकारी मे अिंटरेस्ट ( Interest) नही है और जो अपनी प्रापर्टी (Property) पर किसी तरह से क्लेम ( Claim ) रखना चाहते हैं और अुससे फायदा हासिल करना चाहते ह। पाच साल खतम होने के बाद फिर पाच साल के लिये वे मुकर्रर लीज का रिन्यू ( Renew ) कर सकते ह। यह भी अिसमें अक सहूलियत है। लेकिन अक रीझनेबल पीरियड (Reasonable period) अुसको मिलना चाहिय। अिसलिय म समझता हू कि मूव्हर आफ दि बिल मैंने जो दस साल का मिनिमम पिरीयड आफ लीज ( Minimum Period of lease ) रखा है अुसको कबूल करेंगे तो अच्छी बात होगी। काश्तकार और टेंनट को अिससे फायदा होगा। अितना कह कर मै अपना भाषण खतम करता हू।

* شری اناجی راؤ گو اے - مسٹر اسپیکر - میری طرف سے جو امنڈمنٹ پیش کیا گیا ہے وہ صرف کلاز اے کی حد تک ہے اور اس میں صرف اس حد تک تبدیلی چاہی گئی ہے کہ پانچ سال کے بعد ہولڈار کو محض طور اُس کے حقوق حاصل ہوں نہ مانے ہوئے کہ یہ امنڈمنٹ جیسا کہ عام طور پر پالیسی ہے کہ رولنگ پارٹی جب کوئی امنڈمنٹ ادھر سے آتا ہے تو قبول کرنا نہیں چاہتی اسکو مانے ہوئے میں نے پانچ سال رکھا ہے لیکن شرط یہ قرار

دیگی ہے کہ وہ مالک زمین زمین واپس نہ لے تو جس ٹیننٹ کو لیز ( Lease )
پر دیا گیا ہے اسکو پروٹکٹیڈ ٹیننٹ کے حقوق حاصل ہونگے ۔ میں نے یہ کہا ہے کہ

'Provided that, if at the end of five years the landholder does not terminate the tenancy the tenant thereof shall be deemed to be a protected tenant'

کم سے کم جیسا کہ ابھی آنریبل لیڈر آف دی پی۔ڈی۔ایف نے کہا انہوں نے جو امینڈمنٹ
پیش کیا ہے اسکے تحت انہوں نے کہا ہے کہ پہلے جو عمل تھا جو قانون تھا اس میں
یہ مسئلہ صاف طور پر بتایا گیا ہے ۔ سکشن (۶) اس لحاظ سے پاس کیا گیا تھا اسکے الفاظ
یہ ہیں

Section (6)

"After the expiry of three years from the commencement of this Act no land shall save as provided in section 7 be leased for any period whatsoever and save as aforesaid no tenancy shall be created in respect of any land'

اس سکشن ۶ کے بعد کلاز (۷) جو ہمارے سامنے رکھا گیا ہے جسکا سب سکشن ۶ ہے
وہ پہلے ہمارے سامنے نہیں تھا ۔ اسطرح جو ملٹری میں نوکری کرتے ہیں ان کے لئے
اختیار دیا گیا تھا کہ کلکٹر لیز پر انکو زمینات دے سکتا ہے ۔ اب اسی زمینات کو لیز
پر دینے کا اختیار دیا گیا ہے کہ وہ سالہا سال اپنے قبضہ میں زمینات کو رکھیں یا
لگانداروں کو دے سکیں ۔ لگانداروں کو اب بھی پروٹکٹیڈ ٹیننٹ کے حقوق نہیں مل سکیں۔
ہر پانچ سال پر نوٹس دیکر اسکو نکال سکتے ہیں یا مزید پانچ سال کے لئے اسکو دیا
جاسکتا ہے ۔ لیکن وہ کسی حالت میں پروٹکٹیڈ ٹیننٹ نہیں ہونگے اور ٹیننٹ کو وہ حقوق حاصل
نہ ہونگے جو محفوظ لگاندار کو حاصل ہیں ۔ اس سب سکشن کی وجہ سے گورنمنٹ پارٹی
کا یہ اصول معلوم ہوتا ہے کہ لگانداروں کا طبقہ ہمیشہ کے لئے قائم رہے ۔ زمیندار اور
زمیندار کے ساتھ ساتھ لگاندار کو وہ ہمیشہ قائم رکھنا چاہتی ہے ۔ اگر زمین مالک
واپس لیتا ہے تو ملکیت کے حقوق اسکو حاصل ہونے چاہئیں اس اختیار کے تحت لگاندار
کو نکالنے کی کوشش کی گئی ہے میں نے اس ترمیم کے تحت اس اختیار کو رکھا ہے ۔
در اصل یہ منشا ہے جیسا کہ مادھو راؤ کمیٹی کی رپورٹ کا منشا ہے کہ جو لوگ
ٹیننٹ کے طور پر قابض ہیں انکو پروٹکٹیڈ ٹیننٹ کا اختیار حاصل ہونا چاہئے اسطرح
ٹیننسی کو ختم کرنا چاہتے ہیں اور ہماری آجکل کی جو زمین کی ٹیننسی ہولڈنگ ہے
اسکو اسطرح حل کرنا چاہتے ہیں ممکن ہے جب منسٹر صاحب کہینگے کہ ہمارے
پاس زمین کی سمسیا ( समस्या ) ایسی ہے کہ سالہا سال لگاندار اور زمیندار
زندہ رہنا چاہئے ممکن ہے جواب میں یہ کہا جائیگا ۔ دراصل اگر وہ چاہتے ہیں کہ
زمین کی کاشت ہو ۔ زمین ایسے اشخاص کے قبضہ میں رہے جو دراصل کاشت کرتے ہیں۔
مالک بھی اسی زمین واپس لے سکتا ہے لیکن کسی پیریڈ ( Period ) تک

